«اسے مزا چکھا دو!»

«یہ ہمارے ذہنوں کو خون‌آلودہ نہیں کر سکتے!»

پولیس والے اسے پیچھے سے گردن پکڑ کر دھکے دے رہے تھے، اس کے شانوں اور سر پر مار رہے تھے۔ اسے چیخ پکار، سیٹیوں کی آواز کے طوفان میں ہر چیز گھومتی ہوئی محسوس ہوئی۔ کوئی بھاری بھرکم سی چیز اس کے کان پر پڑی، اس کے گلے پر پڑی۔ اس کا دم گھٹنے لگا، پیر سن ہو گئے، گھٹنے کانپنے لگے، درد کی شدت سے جسم میں نشتر سے چبھ رہے تھے، جسم بھاری ہو کر بے بسی سے جھکولے کھانے لگا۔ لیکن اس کی آنکھوں کی چمک ختم نہیں ہوئی۔ اور اس نے یہ آنکھیں دوسری آنکھوں سے ملیں، سب کی سب اسی روشن، تیز اور بے باک آگ سے چمک رہی تھیں جس سے وہ خوب واقف ہو چکی تھی، جو اسے بہت عزیز تھی۔

اسے دھکا دے کر ایک دروازے کے اندر لے جایا جانے لگا۔

ایک ہاتھ چھڑا کر اس نے دروازے کا ایک پٹ پکڑلیا۔

«خون کا ساگر بھی صداقت کو نہیں ڈبو سکتا!»

اس کے ہاتھ پر پھر کسی نے زور سے مارا۔

«بے وقوفو! اس سے نفرت میں اضافہ ہوگا! یہ سب کچھ تمہارے سروں پر گرنے والا ہے!»

ایک پولیس والے نے اس کی گردن پکڑ کر گلا گھونٹنا شروع کیا۔

«کمبختنو...» وہ دم گھٹنے کی وجہ سے ہانپنے لگی۔

کسی نے زور سے سسکیاں لے کر اس کا جواب دیا۔